مجھپر زیادہ امام مالک سے اور زہد انکا اِس درجہ پر تھا امیر المومنین مہدی نے اُنسے پوچھا کہ تمھارا گھر ہی فرمایا
کہ نہین ہی لیکن مین نے ربیع بن ابی عبد الرحمن سے سُنا ہو کہ فرماتے تھے نسبت آدمی کے گھر اُسکا ہے
ہارون رشید نے پوچھا کہ تمھارا گھر اپنا ہو فرمایا نہین پس تین ہزار دینار دیے اور فرمایا کہ اِنسے گھر خرید
امام مالک نے وہ دینار خرچ نہ کیے ویسے ہی رکھ لیے جب ہارون رشید نے ارادہ مدینے سے چلنے کا کیا تب امام
مالک سے کہا کہ تم ہمارے ساتھ چلو مین لوگون کو تمھارے موطا پر عمل کرواؤنگا جیسا حضرت عثمان نے اپنے صحیح
کیے قرآن پر لوگون کو عمل کروایا اور دوسرے موقوف کیے کہا کہ موطا پر عمل کروانے کی تو کوئی سبیل نہین ہی اسواسطے
کہ اصحاب رسول اللہ صلعم کے ملکون مین متفرق ہوے ہین اور حدیثین پہونچائی ہین اور ہر اہل شہر کے پاس علم ہی
اور رسول اللہ صلعم نے فرمایا ہو کہ مدینہ بہتر ہو واسطے لوگون کے اگر جائین اور مدینہ آدمی کی خبث کو ایسا
نکالتا ہو جیسے بھٹی مین لوہے کا میل اُترتا ہو اور وہ جو آپ کے دینار ہین سو حاضر ہین اگر مزاج چاہے تو
لیجاؤ یا چھوڑ جاؤ یعنے تو مدینہ کی مفارقت کی تکلیف دیتا ہو بسبب اِس مال کے اور مین مدینۃ الرسول کو کسی
چیز پر اختیار نہ کرونگا روایت ہو کہ جب انکا علم دنیا مین منتشر ہوا تو ہر طرف سے مال کثیر لوگ بھیجتے تھے اور امام
مالک سب چیز کو وجوہ خیر مین تصرف کرتے تھے اور امام مالک فرماتے تھے کہ نہ ہونا مال کا زہد نہین ہی زہد فراغت کرنا
قلب کا ہی محبتِ مال سے اسواسطے کہ حضرت سلیمان باوجود اِس سلطنت ہفت اقلیم کے زاہد تھے امام شافعی رحمۃ اللہ
علیہ سے نقل ہی کہ مین نے دروازے پر امام مالک کے خراسان کے بچھیرے اور مصر کے خچر دیکھے کہ اُنسے بہتر کہین نہ دیکھے
تھے مین نے امام مالک سے کہا کہ کیا خوب ہین یہ امام مالک نے کہا کہ یہ سب میری طرفسے تجکو ہدیہ ہی مین نے کہا کہ
اپنی سواری کے واسطے ایک رکھلو فرمایا کہ مین شرماتا ہون خدا سے کہ پامال کرون مین دابّے سے اس خاک کو
کہ قدمِ مبارک رسول اللہ صلعم کا اُسپر پڑا ہو نقل ہی کہ ایک روز ہارون رشید نے کہا کہ تم ہمارے یہان آیا کرو جو
ہمارے لڑکے تمسے موطا پڑھین امام مالک نے فرمایا کہ اعزا اللہ الامیر یہ علم تمھارے گھر سے نکلا ہی پس اگر تم عزت
دوگے تو عزیز ہوگا اور اگر تم ذلت دوگے تو ذلیل ہوگا اور علم آپ کسی کے پاس نہین جاتا علم کے پاس سب
آتے ہین ہارون رشید نے کہا سچ کہتے ہو اور بیٹون سے کہا کہ تم بھی مسجد مین لوگون کے ساتھ جا کر سُنا کرو

## ذکر حضرت امامِ احمد حنبل رحمۃ اللہ علیہ کی فضیلت کا

تذکرۃ الاولیا مین مذکور ہی کہ بشر حافی کہتے ہین کہ امام احمد حنبل مین ایسی خصلت ہی کہ مجھ مین نہین کہ وجہ الحلال
آپ کھاتا ہی اور عیال کو بھی کھلاتا ہی سری سقطی رح سے مروی ہی کہ معتزلہ نے حاکم کوفہ کو ورغلا کر امام احمد حنبل کو

پکڑوا منگایا تا اُنسے قرآن کو مخلوق کہلاوین امام موصوف کے ہاتھ پانون باندھکر ہزار تازیانے مارے تا قرآن شریف کو مخلوق فرماوین آپ نے فرمایا قرآن مخلوق نہین ہی مین کیسے مخلوق کہون اس حالت مین ازار بند انکا کھل گیا ہاتھ تو بندھے تھے مگر غیب سے ایک ہاتھ پیدا ہوا اور ازار بند باندھ دیا جب یہ حال کرامت اُن دیکھا آپ کو چھوڑ دیا کہتے ہین کہ اسی صدمے سے وفات پائی نقل ہی کہ حضرت امام احمد حنبل کسی شہر مین وضو کرتے تھے دوسرا شخص اُس سے اوپر وضو کرتا تھا اُس شخص نے جی مین کہا شاید امام کو یہان میرے وضو کرنے سے کراہت آوے اِسلیے اُٹھکر حضرت کے زیر دست کر وضو کیا جب وہ مرگیا کسی نے خواب مین اُسے دیکھکر پوچھا کہ اللہ تعالیٰ نے تجھسے کیسا سلوک کیا اُسنے کہا ای یار کوئی سبب میری نجات کا نتھا مگر یہی کہ اُس روز امامِ احمدِ حنبلؒ کی حرمت دفع کراہیت کے باعث زیر دست بیٹھکر وضو کیا تھا وُہی سبب رستگاری کا ہوا کہتے ہین کہ آپ بغداد مین رہتے تھے مگر روٹی بغداد کی کبھی نہ کھائی اسواسطے کہ بغداد کو امیرالمؤمنین عمرؓ نے غازیون کے واسطے وقف کیا تھا موصل سے روٹی منگواکر کھاتے بیٹا اُنکا صالح نام ایک سال اصفہان مین قاضی تھا بزہد و صلاح آراستہ و بتقوی و فلاح پیراستہ صائم الدہر قائم اللیل تھا ایک دن سامنے روٹی رکھی ہوئی دیکھکر امامِ احمد حنبل نے فرمایا کہ آج روز کی ایسی روٹی نہین کیا سبب ہی کہ اسکی وضع بدلی ہی خادم نے کہا کہ آج کا خمیر آپ کے فرزند صالح کے گھر سے لائے تھے فرمایا وہ قاضی تھا اُسکے یہان کا خمیر مین نہ کھاؤنگا اس روٹی کو دروازے پر رکھو سائل جو آوے اُس سے کہدو کہ آٹا احمد کے گھر کا اور خمیر صالح کے گھر کا ہی اگر چاہو تو لو کہتے ہین کہ چالیس دن تک وہ روٹی دھری رہی کسی محتاج نے نہ لی آخرالامر وہ روٹی دریامین ڈال دی امام صاحب نے پوچھا کہ وہ روٹی کیا ہوئی عرض کی کہ دریامین ڈال دی حضرت امام نے جب سے مچھلی اُس دریا کی نہ کھائی منقول ہی کہ آپ سے جو کوئی مسئلہ معاملات کا پوچھتا تھا جواب دیتے تھے اور اگر مسئلہ حقائق کا پوچھتا بشر حافی کو حوالہ دیتے کسی نے پوچھا کہ رضا کے کیا معنے جواب دیا کہ اپنے سب کام خدا کو سونپنا پھر پوچھا محبت کے کیا معنے فرمایا کہ بشر حافی سے پوچھو پھر پوچھا کہ زہد کسے کہتے ہین فرمایا زہد کی تین قسم ہین ایک تو حرام کا ترک کرنا اور یہ زہد عوام ہی دوسرا زیاتی حلال کی ترک کرنا اور یہ زہد خاص ہی تیسرا اُس چیز کا ترک کرنا جو خدا کو بھلا دیوے اور یہ زہد عارفان ہی جب امام احمد حنبل قریب وفات کے پہونچے اُسی زخم سے کہ ذکر ہوا تب کچھ ہاتھ سے اشارہ کرکے فرماتے تھے ابھی نہین ابھی نہین فرزند نے پوچھا کہ اسوقت آپ یہ کیا فرماتے ہین کہا کہ

میرے سامنے شیطان کھڑا ہی اور ہاتھ مل مل کے افسوس کنان کہتا ہی کہ اے احمد تو اپنا ایمان میرے ہاتھ سے لے گیا تو مین اُسے جواب دیتا ہون کہ ابھی نہین ابھی نہین ابھی توچند انفاس باقی ہین اسے فرزند ابھی فریب شیطان اور سلب ایمان سے نڈر نہین ہون کہتے ہین کہ جب آپ نے انتقال فرمایا اُنکے جنازے پر ہزارہا پرندے آکر گرنے لگے اور بیتیا بیان دکھانے لگے یہ حالت دیکھکر چالیس ہزار گبر و ترسا و یہود مسلمان ہوے اور زُنار ین توڑ ڈالین اور پکار پکار کر بولے لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ محمد رسُولُ اللہ محمد بن خزیمہ نے امام احمد حنبل کو بعد وفات کے خواب مین دیکھا پوچھا یا امام اللہ تعالےٰ سے تمھارا معاملہ کیسا بنا فرمایا کہ اللہ تعالےٰ نے اپنے افضال عمیم والطاف قدیم سے مجھے بخش دیا اور تاج کرامت کا میرے سر پر رکھا اور فرمایا کہ یہ اُسی کا بدلہ ہی جو تو نے میرے کلام کو مخلوق نہ کہا امام احمد حنبل کے مذہب کے لوگ کم تھے لیکن اُنکے ورع اور زہد کے احوال مشہور ہین اور کیمیاے سعادت اور احیاے العلوم اُنکی خوبی اور کمال سے بھری ہی اللہ تعالیٰ مسلمانون کو اُن لوگون کی پیروی کی توفیق دیوے آمین

## خاتمۃ الطبع از جانب کارپردازان مطبع

بعد حمد خدا و نعت رسول دوسرا کے شائقان حالات صحیحہ و طالبان آثار منیفہ کو مژدۂ فرحت افزا کہ ان ایام سعادت آغاز و فیض انجام مین کتاب مستطاب مستغنی عن الاوصاف والالقاب عزیز ولہا موسوم بہ روضۃ الاصفیا معروف بہ قصص الانبیا مولفہ ماہر خبیر عالم تحریر شمع شبستان دانائی فروغ دیدۂ بینائی۔ دانائے علوم باطن و ظاہر جناب مولوی محمد طاہر حسین حضرت مولف نے معتبر کتب تواریخ مثل روضۃ الصفا و دیج الدرر و تفسیر مدارک و روضۃ الاحباب وغیرہم سے انتخاب کرکے احوال انبیا علیہم السلام و خلفاے راشدین و ائمہ اربعہ رضوان اللہ علیہم اجمعین زبان اُردو عام فہم مین لکھے ہین تاکہ کم مایگان علم بھی ایسے ایسے حالات صحیحہ خیر و برکت کے مطالعہ سے محروم نہ رہین۔ پس الحمد للہ والمنہ کہ یہ کتاب نایاب مطبع نامی منشی نولکشور واقع لکھنؤ مین بعالی ہمتی جناب منشی پراگ نرائن صاحب دام اقبالہ مالک مطبع موصوف بماہ اپریل ۱۸۹۹؁ء مطابق ماہ ذی الحجہ ۱۳۱۶؁ھ بار دوم حلیۂ طبع سے آراستہ و پیراستہ ہوکر مقبول خاص و عام ہوئی

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| مرغوب القلوب - مصنفۂ مولانا شمس الدین واضح قلم - | ۱/ |
| ایضاً - خفی قلم - | ۳ پائی |
| زبدۃ المقامات - نفیس کتاب - | ۱۲/ |
| رسالہ رموز الحقیقۃ - | ۶ پائی |
| مثنوی عطار - از شیخ فرید الدین عطار - | ۳ پائی |
| مثنوی راحیہ مطبوعہ ۱۸۹۱ء کاغذ حنائی - | ۳ پائی |
| می باید دید - قابل شنید از ملا محمد حسین - | ۹ پائی |
| می باید پسندید - قابل دید مصنفۂ منشی رائے چند صاحب رئیس قصبہ سلطان پور - | ۱/پ |
| مثنوی شاہ بو علی قلندر معروف - | ۳ پائی |
| مثنوی شیخ بہلول - حکایات عارفانہ - | ۱/ |
| مثنوی مولانا روم - قدس سرہ مقبول عام چار مصرعہ محشی ہر شش دفتر مع تکملہ دفتر ہفتم کاغذ سفید و گلابی و حنائی - | عہ/پ |
| شرح مثنوی روم - از ملا بحر العلوم رح مقبول عام سہ جلد کامل - | صہ/پ |
| شرح مثنوی روم - از شاہ عبد اللطیف معروف بہ لطائف معنوی - | ۸/ |
| التاویل المحکم - فی متشابہ فصوص الحکم مصنفۂ مولوی محمد حسن امروہوی - | عشہ/پ |
| شرح مثنوی روم - از ملا محمد رضا معروف بہ مکاشفات رضوی - | ۹/ |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| جواہر غیبی - از حضرت مظفر علی شاہ اکبرآبادی بحث وحدت وجود و توحید صفات و تحقیق رسالت و مراتب علم و سلسلۂ طریقت کاغذ حنائی - | عہ/پ ۱۲/ |
| شرح مثنوی مولانا روم کامل در دو جلد حامل المتن ہر شش دفتر از مولوی ولی محمد اکبرآبادی حامل المتن - | للعہ/پ |
| جواہر الاسرار شرح مثنوی مولانا روم - دفتر اول و دوم و سوم مصنفۂ حضرت مولانا حسین بن حسن سبزواری - | سے/پ |
| تذکرۃ اللہی - احوال شاہ مظفر علی قدس سرہ از مولانا ابو الحسن فرید آبادی - | ۵/پ |
| فتوح الغیب مع شرح از حضرت غوث الاعظم جیلانی مع شرح فارسی از شاہ عبد الحق محدث دہلوی ارشادات فقر و تصوف دین - | ۱۲/ |
| دلیل العارفین - ملفوظات حضرت سلطان معین الدین چشتی جمع کردہ حضرت قطب الدین بختیار کاکی - | ۲/ |
| مثنوی می رنگ - از حضرت خواجہ خواجگان قطب الدین بختیار کاکی قدس سرہ - | سہ/۹ پائی |
| مثنوی بزم وصال - معرفت کے مذاق میں عمدہ مثنوی - | ۸/ |
| رسالہ حق نما - از شاہزادہ دارا شکوہ مرحوم - | ۹ پائی |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| مجموعہ نکات فقر - چار رسالہ نظم از مولوی مظہر علی العلائی - | ۳/ |
| لوائح جامی - از مولانا عبدالرحمن جامی - | ۱/ |
| **کتب اخلاق و تصوف اردو** | |
| جامع الاخلاق - ترجمہ اخلاق جلالی - | ۵ روپیہ |
| تہذیب النفوس - از سید فخر الدین حسین - | ۲/۳ روپیہ |
| باب دانش - مولفہ مولوی محمد کریم بخش - | ۲/ |
| اوقات عزیزی - از سید غلام حیدر خان - | ۴/ |
| ترجمہ عوارف المعارف کامل دو جلد ترجمہ مولانا ابوالحسن فرید آبادی - | [illegible] |
| گنجینہ دانش - ہوشمندی کی تعلیم از مولوی محمد کریم بخش - | [illegible] روپیہ |
| بستان تہذیب - جامع اخلاق و ادب مرتبہ نواب حاجی محمد عمر علی خان بہادر فیروز جنگ مطبوعہ نظامی - | ۲ روپیہ |
| بحر الحقیقت - اصلاح نفس میں - | ۲/ |
| آبحیات - اخلاق و موعظت میں مصنفہ منشی کامتا پرشاد - | [illegible] |
| کیمیاے حکمت - حصہ اول بیان شرف علم و ادب - | ۲/ |
| نجات المومنین - ذکر کرامات حضرت شاہ نجابت اللہ مطبوعہ مطبع پٹیالہ - | ۸/ |
| تہذیب الاخلاق - مولفہ مولوی نجم الحق - | ۱/ |
| اخلاق رضی - مصنفہ قاضی [illegible] رضی - | ۴/ |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| پیراہن یوسفی - اردو ترجمہ مثنوی مولانا روم کا نظم شعریہ شعرا اور حاشیہ پر اردو میں حاصل مطلب مع فوائد تصوف کامل دو جلدوں بتفصیل ذیل - | |
| (جلد اول) ترجمہ دفتر ۱ و ۲ و ۳ - | [illegible] |
| (جلد دوم) ترجمہ دفتر ۴ و ۵ و ۶ - | [illegible] |
| بوستان معرفت شرح اردو مثنوی مولوی روم دفتر اول مولفہ حضرت مولوی عبدالمجید خان مولف ریاض التحقیق شرح اردو سکندر نامہ جدید الطبع - | [illegible] |
| ایضاً - دفتر دوم - | ۱۲ روپیہ |
| ایضاً - دفتر سوم - | [illegible] |
| ایضاً - دفتر چہارم - | ۱۴ [illegible] |
| ایضاً - دفتر پنجم - | [illegible] |
| ایضاً - دفتر ششم - | [illegible] |
| شجرۂ معرفت محشی منتخبات مثنوی مولانا روم ترجمہ سید غلام حیدر صاحب - | [illegible] |
| تحفۂ سروری - نظم آداب عبادت [illegible] از مفتی غلام سرور - | ۵/ |
| کنز الاسرار - ترجمہ اردو نظم مثنوی شاہ بو علی قلندر قدس سرہ ہموزن مثنوی از مولوی سید غلام حیدر خان - | ۱/ |
| تہذیب احسانی - مولفہ حکیم احسان علی - | ۲/۳ روپیہ |